(۱) جس وقت کمپنی تین ماہ سے زائد مدت کیلئے اپنا کام بند رکھے۔ اس شکل میں حکومت کمپنی کو ایک خط لکھکر یا تار دیکر معاہدہ کالعدم کر دیگی۔

تشریح:۔ کام بند ہونیکے یہ معنی ہیں کہ جب کمپنی ہذا کا کوئی نمائندہ جو بلادِ عربیہ کیلئے متعین تھا۔ متواتر تین ماہ تک یہاں موجود نہ رہے۔ تو سمجھا جائیگا۔ کہ کمپنی نے کام بند کر دیا۔

(۲) کمپنی کو کسی ایک رقبہ یا تمام رقبہ جات میں اس حالت میں کام بند کرنے کا حق ہے جبکہ کمپنی کے ماہرین آپس میں غور و فکر اور بحث کریں۔ لیکن اس شکل میں کام بند کرنے سے تیس دن پہلے بذریعہ تار حکومت کو اطلاع دینی ہوگی۔ تار بھیجنے کی شکل میں پھر اسکی تائید تحریر کے ذریعہ بھی ضروری ہے تین ماہ سے زیادہ کام کا بند کرنا اسباب قاہرہ کے ماسوا کسی حال میں بھی جائز نہیں۔ اور اس حالت میں حکومت کو بموجب فقرہ ع۱ یہ حق حاصل ہے کہ وہ:۔

(۱) ایک رقبہ میں جہاں کام بند ہوا ہو یا تمام رقبہ جات میں معاہدہ کو منسوخ کر دے۔

(۲) جب کبھی یہ معاہدہ منسوخ کیا جائیگا۔ تو مندرجہ ذیل تجاویز کے علاوہ تمام دفعات میں معاہدہ مذکورہ کالعدم سمجھا جائیگا۔

(الف) کمپنی کی تمام جائیداد غیر منقولہ مثلاً سڑکیں۔ حوض کوئیں وغیرہ معہ اپنے تمام متعلقات و مکانات و سواریوں کے فسخ معاہدہ کی شکل میں بلا معاوضہ حکومت کی ملک ہو جائیگی۔

(ب) کمپنی کی تمام جائیداد منقولہ کی مناسب قیمت جو بلادِ عربیہ میں رائج ہے۔ حکومت کمپنی کو ادا کر دیگی۔ بشرطیکہ وہ اس جائیداد منقولہ کو لینا پسند کرے۔ اور اگر تیس[۳۰] دن کے اندر فسخ معاہدہ کے بعد قبول کرنے کی اطلاع نہ دے۔ تو کمپنی مجبور ہوگی۔ کہ وہ چھ ماہ کے اندر اس کو لے جائے۔ ورنہ اس کے بعد وہ تمام منقولہ اشیاء بھی بلا کسی معاوضہ کے حکومت کی ملک شمار کی جائیں گی۔

متذکرہ بالا شرائط کی تصریح میں بہت کچھ کہا جا سکتا ہے۔ لیکن اتنی بات صاف ظاہر ہے کہ حجاز اور دولت سعودیہ کو اقتصادی فوائد و منافع حاصل ہوں یا نہ ہوں حکومت انگلشیہ کو اس مقدس سرزمین میں مداخلت کرنے کیلئے وسیع میدان ہاتھ آگیا ہے۔ اب مدبرانِ انگلستان جب چاہیں پورے ملک میں استعمار کے جال بچھا سکتے ہیں۔

---

(۲)

## انتباہ

آئے دن اخبارات میں حجاز کی معدنی دولت کے متعلق خبریں شائع ہوتی ہیں۔ مشہور ہے کہ عنقریب حجاز کی مقدس سرزمین میں زر و مال کے وافر خزانے دریافت ہونے والے ہیں۔ اور سلطان ابن سعود مغربی سرمایہ کی متعدد کمپنیوں کو معینہ مدت کیلئے اجارے دینے والے ہیں۔ واضح ہے کہ اب تک مسلمانوں کے منبع و ماخذ کا تحفظ دو باتوں پر مبنی تھا۔ ایک تو مغربی طاقتوں کی باہمی رقابت دوسرے حجاز کی اقتصادی پستی اور مالی بدحالی معلوم ہے کہ مغربی طاقتیں ایسے ملک میں استعمار کا جال پھیلانے سے گریز کرتی ہیں۔ جہاں جلب منفعت کے معقول امکانات نہ ہوں مسلمانوں کے مذہبی احساسات کا احترام کسی کو ملحوظِ خاطر نہیں۔ اگر حجاز میں معدنیات کی کانیں مل گئیں۔ تو یقیناً چند سرمایہ دار مالا مال ہو جائیں گے۔ سلطان ابن سعود کو عارضی طور پر بہت معقول محاصل میسر آئینگے۔ حجاز کی عام مالی حالت میں بھی خفیف سی ترقی ہو جائیگی۔ اور بہت سے بیکاروں کو کسبِ معاش کے ذریعے حاصل ہو جائینگے۔ لیکن حجاز کی آزادی اور مسلمانانِ عالم کی ناموس کا خُدا حافظ ہوگا۔ استعمار کی طاقتیں اس قدر ہمہ گیر ہیں۔ کہ سازش سے عسکری دباؤ سے امن و امان کے بہانہ سے تہذیب و شائستگی کی نشر و اشاعت کے بہانے سے۔ غرض یہ ہے کہ ہزاروں طریقوں سے ملکوں کی آزادی اور قوموں کی خود مختارانہ زندگی کا ہمیشہ ہمیشہ کیلئے خاتمہ کر دیتی ہیں۔ اور ٹلنے کا نام نہیں لیتیں۔ مشرقی ممالک کی تاریخ کے اوراق شاہد ہیں۔ کہ ابن سعود کی ریاست سے زبردست سلطنتیں اس جوع الارضی کا شکار ہو چکی ہیں۔ ابن سعود میں اس قدر مالی اور عسکری طاقت نہیں ہے۔ کہ کسی ایک مغربی طاقت کا مقابلہ کر سکے اسکی ریاست کے مالی اور اقتصادی ذرائع اس قدر محدود ہیں۔ کہ طویل جنگ تو کجا معمولی چپقلش کی بھی بساط نہیں۔ بصرف مذہبی جوش و خروش قومی شجاعت و جسارت اور آزادانہ خودسری اور سرکشی سے جدید اسلحہ اور منظّم تربیت یافتہ افواج کا مقابلہ نہیں ہو سکتا۔ مشرق نے دیکھ لیا ہے کہ قومی غیرت اور حمیّت خرید لی جاتی ہے۔ تہوّر و شجاعت برتر نظام کے سامنے کوئی چیز نہیں۔ مذہبی جوش کچھ عرصہ کے بعد فرو ہو جاتا ہے۔ حوصلے پست اور جرأتیں مفقود ہو جاتی ہیں۔ زر و مال کے لالچ سے ہزاروں قومی غدّار پیدا ہو جاتے ہیں۔ آہستہ آہستہ قومی شرافت اور ملّی حمیت کا استعمار اور محکومیت کے شکنجے میں گھٹ گھٹ کر دم نکل جاتا ہے۔ قوم ہمیشہ کیلئے یا کم از کم طویل مدّت کیلئے مُردہ اور بالکل بے دست و پا ہو جاتی ہے۔

اس کتاب کے مؤلف کی ایزدِ متعال سے اسکی قدرتِ کاملہ اور رحمتِ واسعہ کے طفیل اور حضور سرورِ کائنات محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے نام و ناموس کے طفیل دُعا ہے۔ کہ حجاز میں معدنیات دستیاب نہ ہوں۔ اور استعمار پسندوں کو خشک اور بے آب و گیاہ مٹی کے سوا اس مقدس مُلک میں کچھ ہاتھ نہ آئے۔ آمین ثم آمین۔

---

# باب سی و ششم

(۱)

## نجد میں سلطان کا تکلّف سے تنفّر اور طریقِ انصاف

ابن سعود کی عادت ہے۔ کہ امورِ سلطنت کو عوام کے مواجہ میں سرانجام دیتا ہے جب وہ ریاض میں سکونت پذیر ہو۔ تو محل کی سیڑھیوں پر جو کہ وسیع صحن کے بالمقابل بنی ہوئی ہیں بلا تکلّف بیٹھ جاتا ہے سفر کی حالت میں خیمہ کے دروازہ میں بیٹھ جاتا ہے۔ دیہات اور قصبات کے دورہ میں یا تو کسی کھلے چوک میں یا کسی مسجد کی سیڑھیوں پر بیٹھتا ہے۔ اسکے ارد گرد شیوخ اور اکابرین ہوتے ہیں۔ اُسکی باڈی گارڈ بھی ساتھ ساتھ موجود رہتی ہے جو جنگجو وہابیوں کی ایک چیدہ جماعت ہے۔ جو کہ لمبے عبا پہنے ہر وقت اسلحہ بند رہتی ہے۔

نظم و نسقِ سلطنت کے جُملہ معاملات اور داد خواہی اور انصاف طلبی کے کل مقدمات اس جمگھٹ کی موجودگی میں پیش ہوتے ہیں۔ مقدمات مختلف نوعیتوں کے ہوتے ہیں کہیں چاہات کے متعلق تنازعہ ہے مویشی چرانے اور چراگاہ کے حقوق کے متعلق جھگڑا ہے۔ سرحد کے بارے میں فریقین کا اختلاف ہے۔ ندی نالوں کے متعلق چپقلش ہے۔ مویشی کے ملکیت کے بارے میں نقصِ امن کا احتمال ہے۔ نقصان رسانی زد و کوب قتل و غارت چوری چکاری کے استغاثے ہیں۔

ہر شخص کو ابن سعود کے حضور میں بذاتِ خود عرض معروض کرنے کا حق ہے کسی ماتحت اور رشتہ دار کی مداخلت نہیں ہوتی۔ تحریری درخواست ہونا بھی ضروری نہیں۔ بڑے اہم معاملات کا زبانی تصفیہ ہو جاتا

ہے کسی مقامی حاکم کے فیصلے سے مرافعہ بھی زبانی ہو سکتا ہے سلطان بسا اوقات نرمی اور فراخ حوصلگی سے سلوک کرتا ہے بعض اوقات سختی کا اظہار بھی ہوتا ہے پیشتر ازیں ذکر ہو چکا ہے۔ کہ اگر ابن سعود مشتعل ہو جائے۔ تو بالکل مغلوب الغیض ہو جاتا ہے ایسی حالت میں وہ عام طور پر تیز کلام ہے۔ لیکن بہت جلد غصہ اُتر جاتا ہے انصاف پروری کے معاملے میں بڑے چھوٹے کا امتیاز روا نہیں رکھنا بلا رعائیت اور بے لوث فیصلہ سُنا دیتا ہے۔ مظلوم کی داد رسی اور ظالم کی سرکوبی اپنا فرض منصبی سمجھتا ہے سلطنت میں کوئی نہیں جو مواخذہ سے حیثیت اور وجاہت کی وجہ سے بچ سکتا ہو۔ ہر شخص دوسرے پر تعدی کرنے سے خائف ہے جانتا ہے کہ سلطان کا غضب قہر اچانک ٹوٹ پڑیگا یہی وجہ ہے کہ ہر شخص کو سلطان کے عدل و انصاف پر کلّی اعتماد ہے۔ اور سلطنت میں کامل امن و امان قائم ہے۔

ہر معاملے اور ہر تصفیے میں شریعت حقّہ کا فیصلہ نافذ ہوتا ہے۔ قرآن کریم نے جو اصول وضع کئے ہیں ان کے مطابق تصفیہ معاملات ہوتا ہے۔ اگر کسی بات کے متعلق قرآن مجید میں حکم موجود نہ ہو۔ تو سنّت رسول اللہ صلعم پر حصر کیا جاتا ہے قرآن کے احکام کے ماتحت ابن سعود کو رعیت کے مال و جان پر پورا اختیار حاصل ہے بشرطیکہ اس کا فیصلہ خلاف شریعت نہ ہو وہ موت تک کی سزا دے سکتا ہے۔ اسکے فیصلہ کی کوئی اپیل نہیں البتہ وہ خود نظر ثانی کر سکتا ہے۔

سائل اور مسئول الیہ دونوں حاضر ہوتے ہیں۔ انکے مواجہہ میں مقدمہ کی سماعت ہوتی ہے۔ کوئی مبہم اور پیچیدہ ضابطہ مقرر نہیں۔ وکلا پیروی نہیں کر سکتے۔ نہ ہی کسی شخص کو فریب اور مکر کی دلائل پیش کرنیکی اجازت دی جاتی ہے۔ جھوٹ کو سچ ثابت نہیں کیا جا سکتا۔ شہادت اُسی وقت لے لیجاتی ہے۔ اور فوری فیصلہ سُنا دیا جاتا ہے۔

مغربی مصنفین نے اسکے انصاف اور طریق عدالت کی بہت سی مثالیں بیان کیں ہیں۔ نہائیت اختصار کے ساتھ یہاں چند مثالیں بطور نمونہ پیش کی جاتی ہیں:-

ایک بدوی چوری کے الزام میں ماخوذ ہوا۔ مستغیث نے حلف اُٹھایا۔ کہ ملزم ایک مرے ہوئے اونٹ کے پاس سے گذرا۔ کاٹھی بھی وہیں پڑی ہوئی تھی۔ وہ اُس نے اُٹھالی۔ اونٹ اور کاٹھی مستغیث کی ملکیت تھی یہی شہادت معقول قرار پائی۔ ابن سعود نے کھڑے کھڑے حکم سُنا دیا۔ جلّاد نے چوری کی سزا میں ملزم کا دایاں ہاتھ کاٹ دیا۔ بعد ش ملزم کی تشہیر عوام میں کر دیگئی۔

ایک مرد اور ایک عورت زناء کے الزام میں پیش ہوئے۔ عورت فاحشہ تھی مرد بدچلن ہونیکے علاوہ میخوار بھی تھا۔ کویت سے شراب لایا کرتا تھا۔ ابن سعود نے حکم دیا کہ عورت کو کوڑے مار کر شہر بدر کر دیا جائے۔ مرد کے کوڑے وہیں لگوائے گئے۔ اور حکم ہوا کہ اگر وہ جان سے بچ جائے۔ تو نجد میں رہنا نہ پائے۔ وگرنہ سزائے موت دیجائیگی۔

دو آدمیوں میں تنازعہ ہو گیا۔ ہاتھا پائی میں ایک شخص مارا گیا۔ مقتول کے ورثا خون کے دعویدار ہوئے قاتل کو سزائے موت سُنا دیگئی لیکن اسکے رشتہ داروں نے خون بہا دینا چاہا۔ ابن سعود نے مقتول کے ورثا کو نہائت معقول رقم بطور خون بہا دلوا دی اور قاتل کو رہا کر دیا۔

ناظرین کو معلوم ہے۔ کہ شریعت اسلامیہ کے مطابق اگر مقتول کے ورثا رضامند ہو جائیں۔ تو قصاص کے عوض خون بہا دیا جا سکتا ہے۔

ایک عورت روتی ہوئی ابن سعود کے حضور میں آئی۔ اور استغاثہ کیا۔ کہ اسکے ہمسائیہ کی گائے اسکے باغ میں داخل ہو کر اس کا گھاس کھا گئی ہے۔ طلب ہونے پر ہمسائیہ نے حلف پر انکار کیا۔ ابن سعود نے حکم دیا۔ کہ گائے کا پیٹ چاک کیا جائے۔ گائے کے معدہ میں بہت سا گھاس موجود تھا۔ گائے کی نعش تو مالک کے پاس رہی۔ لیکن اُسے نقصان رسانی اور حلف دروغی کی سزا میں بھاری جرمانہ ہُوا۔

کئی سال ہوئے بعض اہل مکہ نے سلطان ابن سعود کو بھیجنے کیلئے ایک محضر تیار کیا تھا۔ اس میں محکمہ حفظانِ صحت کی شکایات درج تھیں۔ یہ محضر ایک شخص مسمّی حسن سلیمان کو دیا گیا تا کہ سلطان کی خدمت میں پہنچا دے نائب السلطنت امیر فیصل سلطان کا دوسرا لڑکا جو حجاز کا وایسرائے تھا۔ موجود نہ تھا۔ اسکی عدم موجودگی میں اسکے مشیر خاص شریف حسین عدنان اور شیخ عبدالعزیز عتیقی حکومت کے فرائض انجام دیتے تھے۔ جب انہیں اس محضر کا حال معلوم ہُوا۔ تو انہوں نے شخص مذکور کو طلب کیا۔ اور محضر لے لینا چاہا۔ اُس نے انکار کیا۔ اس پر شریف حسین عدنان نے غصہ میں آکر اُسے دو گھنٹے کیلئے قید کر دیا۔ شخص مذکور جب رہا ہُوا۔ تو اُس نے جلیل القدر عہدہ داروں کے خلاف نالش کر دی۔ نالش میں حسب ذیل امور درج کئے۔

۱۔ کہ انہوں نے سلطان کی توہین کی۔ کیونکہ وہ محضر لے لینا چاہا۔ جو خاص اس کیلئے مخصوص تھا۔ اور سائل کو بارگاہِ سلطانی تک پہنچنے سے باز رکھنے کی کوشش کی۔

۲۔ کہ انہوں نے بغیر کسی قانونی موجب کے مدعی کو دو گھنٹے حراست بیجا میں رکھا۔

۳۔ انہوں نے سرکاری محکمہ کے خلاف شکایات کی تحقیقات نہیں کی۔

سلطان نے دعویٰ سُنکر حسب ذیل تنقیحات برآمد کیں۔ اور امور قرار طلب کے تصفیہ کیلئے کاغذات مجلس تفتیش کے حوالے کر دئیے۔

۱۔ کیا مدعا علیہما کو اس کاروائی کا حق تھا۔ جو اُنہوں نے کی۔

۲۔ کیا انہیں ایسی کاروائیاں کرنے کیلئے چھوڑ دینا چاہیئے۔

مجلس تحقیقات نے تحقیقات کی۔ مدعی۔ مدعا علیہما اور گواہوں کے بیانات سُنے۔ اور بالآخر سلطان کے سوالوں کے یہ جواب بھیجے۔

اُنہیں ہرگز ہرگز حق نہ تھا۔ کہ ایسی کاروائی کریں۔ اور اُنہیں بغیر سزا کے نہ چھوڑنا چاہیئے نیز اُنہوں نے ایک قانون مرتب کر دیا۔ کہ جو عہدہ دار بھی اپنے اختیارات سے متجاوز ہو کر کاروائی کریگا۔ یا کسی شخص کے قانونی حقوق سے ناجائز تعرض کریگا۔ اُسے سرکاری خدمت سے بلاپس وپیش علیحدہ کر دیا جائیگا

مجلس کا فیصلہ معلوم کر کے سلطان نے دونوں عہدہ داروں کو فوراً ملازمت سے برطرف کر دیا۔ اور آئندہ کیلئے بھی اُنہیں سرکاری خدمت سے محرُوم کر دیا۔

اہالیانِ ہندوستان اس قسم کے انصاف کے عادی نہیں۔ وُہ پیچیدہ مغربی ضابطوں کے دلدادہ ہیں۔ اُنکی نگاہ میں اس قسم کی مختصر کاروائیاں انصاف و داد پروری سے بعید ہیں لیکن شائد اُنہیں معلوم نہیں۔ کہ مغربی تمدن میں کورٹ فیس اور متعدد مختلف اخراجات کی صُورت میں انصاف کی قیمت وصُول کی جاتی ہے۔ عدالت میں اس قسم کا ماحول لازمی طور پر پیدا ہو جاتا ہے۔ کہ غریب اور بے بضاعت آدمی دادرسی حاصل نہیں کر سکتا۔ اگر کرتا بھی ہے تو معقول اثاثہ تباہ کرنیکے بعد۔ لیکن ابن سعود کی سلطنت میں انصاف کا کوئی معاوضہ ادا نہیں کیا جاتا۔ نہ ہی کثیر اخراجات برداشت کرنے پڑتے ہیں۔ قاضی کی عدالت اور خود ابن سعود کا دربار ہر کس و ناکس کیلئے ہر وقت کُھلا رہتا ہے۔

نجد میں جرائم کی سزائیں شریعت اسلامیہ کے مطابق دی جاتی ہیں۔ بعض مغرب کے دلدادہ ان سزاؤں کو سخت سمجھتے ہیں۔ یورپ کے معترضین تو ان سزاؤں کو سراسر وحشیانہ بتاتے ہیں۔ لیکن یہ واقعہ ہے اور تاریخ میں متعدد شہادتیں اس امر کے ثبوت کی موجود ہیں۔ کہ جہاں جہاں اور جس جس وقت اسلامی تعزیر کو رائج کیا گیا۔ امن و امان میں نمایاں اور معتدبہ ترقی ہوئی۔ اور جرائم کا ارتکاب بہت کم ہو گیا چنانچہ اعداد و شمار کے مقابلہ سے اور سیاحین کے مشاہدہ سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے۔ کہ یورپ کے بڑے سے بڑے مہذب

اور شائستہ ملک کے مقابلہ میں ابن سعود کی سلطنت میں جرائم کی وارداتیں بہت ہی کم ہوتی ہیں۔

ابن سعود کی سادہ اور خالی از تکلف معاشرت سے جہاں نجدی قوم کو فوائد و منافع حاصل ہیں۔ خود اُسے سخت تکلیف ہوتی ہے۔ یُوں کہنا چاہئیے کہ وُہ خود ہر وقت ابتلا و امتحان میں مبتلا رہتا ہے۔ صحرا میں ہو یا بستی میں اس کے اردگرد ایک ہجوم سا لگا رہتا ہے جو اسکی خفیف سے خفیف حرکت کو نگاہ میں رکھتا ہے۔ ابن سعود اخفا کی روائی عمل میں نہیں لا سکتا۔ حکومت کا کوئی عنصر یا نظام ایسا نہیں جسکی وجہ سے وُہ اپنی ذمہ داری کو دوسروں کے سر ڈال سکے۔ ہر حکم اور ہر کاروائی کا وُہ بذات خود ذمہ وار ہے۔ ناظرین اندازہ کرسکتے ہیں۔ کہ اس قسم کے حالات میں اگر وُہ کہیں کمزوری اور عجز کا اظہار کر بیٹھے یا اپنی ناواقفیت اور عدم استقلال کا ثبوت دیدے۔ تو اسکے لئے نتائج و عواقب کس درجہ خطرناک ہوں۔ ایک لفظ میں اس کا تختِ سلطنت زیر و زبر ہو سکتا ہے نتیجہ یہ ہے کہ اُسے ہر وقت اور ہر لحظہ بیدار، مستعد اور مصرُوف رہنا پڑتا ہے۔ عام حکمران اس قسم کے کوائف کو برداشت نہیں کرسکتے لیکن نجد کے فرمانروائی کی کامیابی کیلئے یہ سب باتیں ناگزیر ہیں۔

حقیقت یہ ہے۔ کہ تاوقتیکہ نجد کا فرمانروا نجد بھر میں سب سے بڑا شجاع و فیاض سب سے بڑا پابند شرع بہترین مدبر، مسلم الثبوت فقیہہ اور ماہر سیاستدان نہ ہو۔ اس کا تختِ سلطنت پر ایک عرصہ تک متمکن رہنا ناممکن ہے یہی وجہ ہے کہ از روئے انصاف کہنا پڑتا ہے۔ کہ ابن سعود موجُودہ عرب کی عظیم ترین شخصیت ہے۔

---

(۲)

## سلطان ابن سعود کا روزانہ پروگرام

سلطان ہر روز صبح کاذب کیوقت بیدار ہو جاتا ہے اتنی سویرے کہ محل کے خدام ابھی خواب راحت میں ہوتے ہیں۔ وُہ اپنی معمولی اور طبعی سادگی سے وضو کیلئے خود ہی پانی لے لیتا ہے کسی کو اپنی خدمت کیلئے نہیں جگاتا۔ وضو کے بعد قرآن کی تلاوت بہت خضوع و خشوع سے کرتا ہے۔ یہ ہر روز کا معمول ہے۔ اسمیں کبھی ناغہ نہیں ہوتا اتنے میں فجر کی اذان ہو جاتی ہے۔ ابن سعود مسجد کو چلا جاتا ہے۔ جماعت کے ساتھ فریضہ صبح ادا کرتا ہے کیونکہ وہ صرف سلطان اور ملک ہی نہیں بلکہ نجدیوں کا امام ہے۔ اسلئے بسا اوقات خود ہی امامت کرتا ہے۔ بڑے بڑے نجدی علماء مقتدی ہوتے ہیں۔ نماز کے بعد محل کو واپس آتا ہے۔ خاندان کے افراد جمع ہوتے ہیں ناشتہ پیش

ہوتا ہے۔ کھانا مغربی طرز کا تیار نہیں ہوتا۔ خالص نجدی وضع کا ہوتا ہے۔ ابن سعود تمام خاندان کے ساتھ ناشتہ تناول کرتا ہے۔ اس دوران میں تبادلۂ خیالات بھی ہوتا رہتا ہے۔ یگانگت تو پہلے سے ہے اس سے اور اختلاط بڑھتا ہے کامل راحت اور یک جہتی کا نمونہ معلوم ہوتا ہے۔ ناشتہ کے بعد دفتر کے اوقات شروع ہوتے ہیں۔ سلطان اپنے ایوان میں بیٹھ جاتا ہے۔ سرکاری کاغذات ملاحظہ کرتا ہے۔ خطوط اور مختلف عہدہ داروں کے مراسلے پیش ہوتے ہیں۔ وہ ہر ایک کیلئے احکام لکھتا ہے۔ سیکرٹری کے توسط کی ضرورت نہیں سمجھی جاتی۔ سلطان خود ہی جملہ امور سرانجام دیتا ہے۔ سرکاری کاموں میں اسی طرح ڈھائی تین گھنٹے فرصت نہیں ہوتی۔ اسکے بعد وہ ایوان عام میں آتا ہے۔ یہاں اکابرین ملت اور اعیانِ دولت پہلے سے حاضر ہوتے ہیں۔ ان سے گفت و شنید شروع ہوتی ہے۔ اسمیں کوئی تکلف اور حجاب نہیں ہوتا۔ انتہائی سادگی اور صاف گوئی سے کام لیا جاتا ہے۔ اسکے بعد اخوان کے وفود جو دور و دراز کے علاقوں سے آئے ہوتے ہیں، حاضر ہوتے ہیں۔ ایسے وفود ہر روز ملک کے مختلف حصوں سے آتے رہتے ہیں۔ اور یہ تانتا کبھی ختم نہیں ہوتا۔ یہ لوگ خود سلطان سے تربیت یافتہ ہیں۔ اسلئے بڑی ہی بے تکلفی سے باتیں کرتے ہیں ان لوگوں کے اوصاف اپنے مقام پر بیان ہو چکے ہیں یہ لوگ بیحد جری اور بے باک ہوتے ہیں۔ سلطان کے روبرو بھی بڑے آزاد مزاج ہیں۔ اپنے امام سے اس طرح سے گفتگو کرتے ہیں جیسے کہ بڑے بھائی کے سامنے ہیں وہ اس کو یا عبدالعزیز کہہ کر پکارتے ہیں۔ شاہی آداب و القاب کو ملحوظ نہیں رکھتے۔ یہ طرزِ خطاب خود سلطان کا مقرر کردہ ہے۔ وہ کسی دوسرے طریقے کو پسند نہیں کرتا۔ وہ اسے اتباعِ سلف صالح سمجھتا ہے۔ مقصود یہ ہے کہ اخوان کی جماعت میں عزتِ نفس اور احساسِ ذمہ داری پیدا ہو۔ اگر وہ خوشامد اور چاپلوسی کے عادی ہو جائیں۔ تو ذہنیت کے غلامانہ اور خیالات کے پست ہونیکا احتمال ہے۔

سلطان چاشت کے وقت ایک دوسرے ایوان میں جاتا ہے۔ اس جگہ کو مجلس کبیر کہتے ہیں یہاں نجد کے بڑے بڑے شیوخ اور علماء موجود ہوتے ہیں۔ آل سعود کے متعدد افراد بھی آتے ہیں۔ حائل کے خاندان رشید اور ابہا کے خاندان عائد کے امراء بھی جو اب نجد کے مفتوح اور ریاض میں زیر نگرانی لیکن بہت عزت و احترام سے زندگی بسر کرتے ہیں، موجود ہوتے ہیں اس مجلس میں سلطان کی گفتگو ہر قسم کے معاملات پر ہوتی ہے۔ دین و مذہب۔ تاریخ۔ سیاست۔ ادب۔ شعر و سخن ہر موضوع پر خیالات آرائی ہوتی ہے۔ آزادی اور صفائی سے باتیں ہوتی ہیں۔ ہر شخص متانت اور سنجیدگی سے گفتگو کرتا ہے۔ گفتگو ٹھوس اور پُر مغز ہوتی ہے۔ ہرزہ سرائی اور بیہودہ گوئی سے سخت اجتناب ہے۔

اس مجلس سے اُٹھ کر سلطان اپنے والد عبدالرحمٰن بن سعود سے ملاقات کو جاتا ہے۔ یہ بہت سن رسیدہ بزرگ ہیں لیکن ابتک ہوش حواس صحیح سالم اور قواء مضبوط ہیں۔ نہائیت وسیع الاخلاق اور خوش گفتار ہیں۔ آنکی سلطان سے بیحد محبت ہے۔ والد کی ملاقات کے بعد سلطان اپنی بڑی بہن شہزادی نورہ کے ہاں جاتا ہے سلطان اسکی بہت تعظیم و تکریم کرتا ہے۔ یہ شہزادی بھی اپنے عربی اخلاق میں بہت بڑھی ہوئی ہے۔

عشا کی نماز کے بعد پھر سرکاری کام شروع ہوتا ہے۔ مختلف عہدہ دار حاضر ہوتے ہیں۔ سلطان مناسب احکام صادر کرتا ہے۔ وُہ حکومت کے مختلف دفاتر میں خود جاتا ہے اور دن بھر کے کام کا جائزہ لیتا ہے ضروری مشورے اور ہدائتیں دیتا ہے۔

روزمرہ کے معمولات کے علاوہ کبھی کبھی خصوصی مصروفیتیں بھی ہوتی ہیں۔ مثلاً کبھی کبھی وُہ صحرا میں شکار کیلئے جاتا ہے۔ کبھی گھوڑ دوڑ اور نشانہ بازی کے مقابلے دیکھتا ہے۔ غیر ملکی مہمانوں اور سیاحوں کی آمد پر اُن کی ملاقات کیلئے وقت دیتا ہے۔ اور خوش صحبتی کے لُطف اُٹھاتا ہے۔

# باب سی و ہفتم

## سلطان ابن سعود دوست اور دشمن کی نظر میں

ملک عرب میں سلطان ابن سعود کو اگرچہ نمایاں سیاسی کامیابی ہوئی ہے۔ مگر اسکے باوجود وہابیت اس قدر مقبول نہیں ہوئی۔ کیونکہ اگر وسطِ عرب کے جفاکش اور محنت کوش بدّو محمد عبدالوہاب کی تعلیمات اور معتقدات کو بآسانی تسلیم کر لیتے ہیں تو اس مُلک میں بعض ایسے علاقے بھی ہیں۔ جہاں کے باشندوں کو تشدد سے بھی وہابی نہیں بنایا جاسکتا۔ خود ابن سعود کی اپنی مملکت میں ہر شخص وہابی نہیں ہے۔ مثال کے طور پر الحصاء میں شیعہ حضرات کافی تعداد میں موجود ہیں۔ اسی طرح یمن کے جوشیلے اور معتزلہ زیدیوں کی نسبت یہ خیال نہیں کیا جاسکتا۔ کہ وہابی مذہب قبول کرینگے۔ وہابیت اپنے تمام تر تشدد کے ساتھ صرف اُن لوگوں میں مقبول ہو سکتی ہے جنہیں ابھی بیرونی دُنیا کی رنگین ہوا نصیب نہیں ہوئی۔

یہاں کسی غلط فہمی میں مبتلا ہونا نہیں چاہیئے۔ وہابیت کی ناکامی کی وجہ یہ نہیں تھی کہ وہ سادہ اور ابتدائی معتقدات کی حامل تھی بلکہ یہ تھی کہ اس میں رواداری نام کو نہیں رہی تھی۔ وہ سُنّی عرب جو اپنے عقائد کے علاوہ کسی دوسرے کے متعلق رواداری سے کام نہیں لے سکتے۔ وہ اگر وہابیت کے قائل ہونا چاہیں تو ہو جائیں۔ مگر عراق، شرق یردن، شام اور فلسطین کے ترقی یافتہ اور آزاد عربوں کی نگاہوں میں اسکی وقعت چنداں زیادہ نہیں کیونکہ مغرب کے ساتھ رابطہ اتحاد پیدا کرنے سے ان میں رواداری کا جذبہ پیدا ہو گیا ہے جس کا فقدان ترقی کے منافی سمجھا جاتا ہے۔

ہاں اگر وہابیت سے مراد اسکی موجودہ ہیئت ہے یا وہ جس پر سلطان ابن سعود کاربند ہے۔ تو اس میں ترقی کی بہت کچھ گنجائش ہے۔ عرب میں کسی چیز کی استقلال کیساتھ نسبت کرنا ایک جرأت طلب کام ہے مگر بایں ہمہ کہا جا سکتا ہے۔ کہ سلطان ابن سعود نے تاریخِ عرب میں نہ مٹنے والی یادگاریں نقش کر دی ہیں۔ وہ عربی حکومتیں بھی اسکی تعریف میں رطب اللسان ہیں جہاں وہابی عنصر بالکل ناپید ہے چنانچہ شاہ فیصل والئے عراق۔ امیر عبداللہ والئے شرق یردن اور امام یحییٰ والئے یمن سلطان ابن سعود کی شخصیت کے مدّاح اور اسکے عظیم الشان کارناموں کے معترف ہیں۔ اسی طرح مسقط، عمان، کویت اور بحرین کے تمام سلطان کا لوہا مانتے ہیں۔

اپنے عقائد پر سختی کے ساتھ قائم رہنے کے باوجود جب سلطان ابن سعود کو یہ قدر و منزلت حاصل ہوئی ہے تو اگر وہ اپنے رویّہ میں نرمی اختیار کر لے۔ تو نہ معلوم عالمِ اسلام میں اس کا کیا درجہ ہو۔ یہ ضروری امر ہے۔ کہ سلطنت وہابیہ کی سیاسی ترقی اور خوشحالی کے لئے اُسے وہابیت کی سخت گیر اور متشدد تعلیمات کی گرفت ڈھیلی کرنا پڑیگی مذہبی جنون ضروری صحیح مگر عصرِ حاضرہ کی ضروریات اور لوازمات کے بغیر اس زمانہ میں ترقی کی راہیں مسدود ہیں۔

ترقی کیلئے اگرچہ کچھ وقت درکار ہے۔ مگر اسمیں شک نہیں کہ اسکی تکمیل ابن سعود کے ہاتھوں ہی سے ہوگی اسلام اور عرب کے متعلق سلطان کے جوش و اخلاص کے بارے میں کسی کو شک نہیں ہو سکتا۔ سلطان ابن سعود ہی ایک ایسی شخصیت ہے جو وسطِ عرب کے حال مست اور دور افتادہ باشندوں کو سمجھا بجھا کر راہ راست پر لا سکتا ہے۔ یہ تو کسی طرح ممکن نہیں۔ کہ تمام لوگ وہابی ہو جائیں۔ کیونکہ ایسے لوگ بھی موجود ہیں جو حج کے موقعہ پر بعض ایسی رسوم کی ادائیگی کو جزوِ ایمان سمجھتے ہیں۔ جو وہابیوں کی نظروں میں مشرکانہ ہیں۔ لیکن اگر یہ لوگ حج پر آنا ترک کر دیں۔ تو ایک سال ہی میں اُنہیں خیر و عافیت معلوم ہو جائیگی۔ اسی طرح عیسائی حکومتوں سے تعلقات پیدا کرنا وہابیت کی بدنامی کی بجائے بہت سے فوائد کا پیش خیمہ ہوگا۔

وہ تمام یورپین جنہیں سلطان ابن سعود سے ملاقات کرنے کا اتفاق ہوا ہے۔ اس بات پر متفق ہیں کہ اُسے

عرب بھر میں اپنی رائے منوانے کا عجیب و غریب ملکہ حاصل ہے۔ وہ لوگ جنہوں نے جنگ عظیم سے پہلے اُسے نجد کا ایک معمولی سردار کی حیثیت سے دیکھا تھا۔ یا وہ لوگ جنہوں نے اُسے اب نجد و حجاز کے بادشاہ کی حیثیت میں دیکھا ہے سب اسکی فراخ دلی اور جاذب شخصیت کے معترف ہیں۔ برطانوی سیاسی حکام کسی مشرقی شخصیت کی تعریف نہیں کیا کرتے مگر سلطان ابن سعود کے بارے میں وہ بھی ہم آواز ہیں شاید اسکی وجہ یہ ہے۔ کہ سلطان ابن سعود عام مردانہ صفات اور بے باک طریقِ خطابت کا مالک ہے۔ مسٹر پرسی کاکس نے تو یہاں تک کہہ دیا تھا۔ کہ سلطان ابن سعود نے اپنے طویل عہدِ حکومت میں کبھی کوئی غلطی ہی نہیں کی۔ اگرچہ اس میں مبالغہ کا گمان ہوتا ہے۔ مگر جنہیں سلطان ابن سعود سے واسطہ پڑا ہے۔ وہ جانتے ہیں۔ کہ یہ اظہار بڑی حد تک حقیقت پر مبنی ہے۔

انگریزوں کی اس حُسنِ عقیدت نے بعض بدگمانیاں بھی پیدا کر دی ہیں چنانچہ ابن سعود کے مخالفین نے یہ مشہور کر رکھا ہے کہ سلطنت وہابیہ کے بقا اور استحکام کے پردہ میں انگریزوں کی امداد و اعانت کارفرما ہے۔ اسی طرح لوگوں میں یہ بھی مشہور ہے کہ یمن کے علاوہ تمام عربی سلطنتیں انگریزوں کی پشت پناہی کی محتاج ہیں۔ لطف یہ ہے۔ کہ غلط فہمیاں شریف مکہ کے کارپردازوں نے پھیلا رکھی ہیں۔ جو خود انگریزوں کا دستِ نگر تھا۔ یہ بالکل غلط ہے کہ ابن سعود نے کبھی انگریزوں سے خاص مدد حاصل کی ہو۔ اسکے برخلاف یہ صحیح ہے۔ کہ جنگ عظیم سے پہلے اور فوراً بعد حکومت انگلشیہ شریف مکہ کی حمایت کر رہی تھی۔ اسی طرح جب تند مزاج اخوان عراق اور شرقِ یردن پر حملہ آور ہوئے تھے۔ تو انکی وجہ سے برطانیہ اور ابن سعود میں اختلاف ہو گیا تھا۔ اسکے باوجود یہ حقیقت ناقابل تردید ہے۔ کہ ہر وہ انگریز بلکہ یورپین اور امریکن جس نے ابن سعود سے ملاقات کی ہے۔ اس بات کے اظہار میں پیش پیش ہے۔ کہ ایسی شخصیت صدیوں کے بعد عرب میں پیدا ہوئی ہے۔ اور اسکی بقا عرب اور اسلام کے علاوہ تمام دنیا کیلئے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔

جنگ سے پہلے گمنامی کی زندگی بسر کرنے کے بعد جنگ کے خاتمہ کیساتھ ہی سلطان ابن سعود نے بتدریج اپنی سلطنت کو وسعت دینی شروع کی۔ اس عرصہ میں ہمسایہ حکومتوں سے جھگڑے اور فساد بھی ہوئے مگر ان سب کا سلطان ابن سعود کے حق میں فیصلہ ہوا۔ اس وقت عرب کی سب سے بڑی ضرورت یہ ہے کہ قدرتی اسباب سے وسیع پیمانہ پر فائدہ اُٹھایا جائے۔ الحمد للہ کہ عرب کو اس امر کا احساس ہو گیا ہے۔ کہ یہ چیز قیام امن کے بغیر ناممکن ہے چنانچہ اس سلسلے میں جو اقدامات اُٹھائے گئے میں اُنہوں نے غیر وہابیوں کو بھی ورطۂ حیرت میں ڈال دیا ہے عام رجحانات کی اس تبدیلی سے اُمید کیجا سکتی ہے کہ وہ دن دور نہیں جبکہ خیالات اور ذہنیتوں

میں بھی تغیر پیدا ہو جائے

دوست و دشمن سب اس امر کا اعتراف کرتے ہیں کہ سلطان ابن سعود نے عرب میں ایک متحدہ قومیت کی روح پھونک دی ہے عرب میں قومیت کی پیدائش اسوقت شروع ہوئی تھی جب جنگ عظیم سے چند سال پیشتر ترکی میں سلطنت عثمانیہ کے غیر ترکی باشندوں کو ایک قوم میں منسلک کرنیکی تحریک جاری تھی واضح ہو کہ پیدائش قومیت کا یہ تعین اس اعتبار سے ہے کہ اس وقت سے عرب میں سیاسی آزادی اور خود مختاری کے سلسلے میں اقدام اُٹھائے گئے تھے۔ ورنہ وسیع معنوں میں کہا جا سکتا ہے۔ کہ عرب میں قومیت کی پیدائش اٹھارہویں اور اُنیسویں صدی عیسوی میں وہابیت کی پیدائش کے ساتھ ہوئی۔ اس زمانہ سے حکومت عثمانیہ کے مقابلہ میں "عربیت" کا تخیل پیدا ہوا اور کبھی فنا نہیں ہوا اس تخیل کو اُنیسویں صدی کے آواخر میں خاندان رشید نے حائل میں اور بیسویں صدی کے شروع میں امام یحیٰی سلطان یمن نے فروغ دیا لیکن عرب میں متحدہ قومیت کی تحریک کو جو تقویت سلطنت وہابیہ میں حاصل ہوئی ہے وُہ محتاجِ بیان نہیں موجودہ عربی حکمرانوں میں امام یحیٰی کے برخلاف صرف سلطان ابن سعود ہی ایک ایسی ہستی ہے جس نے غیر عربی مدد حاصل کئے بغیر اور غیر مسلم صلاح کاروں کا مشورہ لئے بغیر اتنی وسیع سلطنت حاصل کی عربی لوگ ایک خالص عربی حکومت میں رہ کر جس قدر فخر کریں بجا ہے۔

اچھے خاصے پڑھے لکھے عرب اور اکثر مفکر و ماغ ایک متحدہ اسلامی سلطنت کے خواب دیکھتے رہے ہیں جس میں عرب کو مرکزی حکومت کا درجہ حاصل ہو اور باقی سب حکومتیں اس کی مدافعت میں شامل ہوں۔ کیونکہ مسلمان آپس میں بھائی بھائی ہیں۔ اس خیال نے غیر عربوں کو بھی مسحور کر لیا ہے۔ مگر ابن سعود کو کسی ایسی خیالی حکومت کا دلدادہ نہ سمجھنا چاہئے۔ کیونکہ ابن سعود جیسے عملی انسان کیلئے ایسے خیالی پلاؤ پکانے کیلئے وقت نہیں مل سکتا عرب کے مستقبل کے متعلق اس وقت کوئی حتمی فیصلہ نہیں کیا جا سکتا عرب کا اتحاد ایک سیاسی گتھی ہے۔ اور سلطان ابن سعود اس حقیقت کو سب سے زیادہ سمجھتا ہے۔

موجودہ نکبت کے باوجود عربوں کی عظمت کو کبھی بھلایا نہیں جا سکتا۔ صدیوں تک وُہ تہذیب و تمدن کے واحد علمبردار تھے بعض عربوں کے دلوں میں اس وقت دمشق اور بغداد کی عظمت اور بزرگی کی یاد چٹکیاں لے رہی ہے مگر ابن سعود کی آنکھوں کے سامنے صرف خلفائے راشدین کے بابرکت زمانہ کا نقشہ ہے کیونکہ مابعد کے زمانوں میں اگرچہ خاندان بنو اُمیہ اور خلفائے عباسیہ نے شہرت اور نیکنامی حاصل کی۔ مگر ان کی بدولت عالم اسلام میں بہت سی خرابیاں اور بدعتیں بھی پھیل گئی تھیں چنانچہ وہابیوں کا مطمع نظر صرف یہ ہے کہ اس

زمانہ میں بھی اُسی خیر القرون کا اتباع کیا جائے۔

جیسا کہ پہلے کہا جا چکا ہے۔ عرب کے متعلق کوئی پیشین گوئی کرنا قبل از وقت ہے۔ مگر جہاں تک حالات اور واقعات کا تعلق ہے یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے۔ کہ کچھ عرصہ تک عرب میں اجتماعی ترقی کی بجائے مختلف حکومتیں اور ریاستیں انفرادی طور پر ترقی کرینگی کیونکہ جنگ عظیم کے بعد عرب کا اتحاد ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا تھا۔ اس وقت لاتعداد ریاستیں ہیں۔ اور ہر ریاست رسم و رواج کے لحاظ سے ایک دوسرے کی ضد ہے سیاسی اتحاد یا الحاق پیدا کرنے سے پہلے اس امر کی ضرورت ہے۔ کہ تجارتی اتحاد اور یگانگت پیدا کی جائے کیونکہ اس سلسلہ میں کامیابی نسبتاً آسان ہے۔

قطع نظر اسکے کہ عرب کے ذریعہ متحدہ اسلامی سلطنت قائم ہو سکتی ہے یا نہیں۔ یہ حقیقت واضح ہے کہ سلطان ابن سعود کی کوششوں اور کامیابیوں کی بدولت عربوں کو اپنے مستقبل کے متعلق اعتماد پیدا ہو چلا ہے۔ اور دوسروں کی نظروں میں بھی اُن کی وقعت بڑھ گئی ہے سلطنت وہابیہ کی سعی اور اخلاص سے عرب ہر شعبۂ زندگی میں ترقی کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ لیکن اُن کی ترقی کو موجودہ تہذیب سے کوئی واسطہ نہیں۔ کیونکہ اسلامی تہذیب و تمدن عصرِ حاضرہ کی لعنتی تہذیب کے مخالف ہے۔

---

# باب سی و ہشتم

## سلطان ابن سعود کی چند تقریریں

کسی شخص کے خیالات و افکار، جذبات و احساسات اور ذہنیت کو جانچنے کیلئے ضروری ہے کہ اسکے اپنے اظہارِ مطالب کو بنظر غائر دیکھا جائے اس سلسلے میں سلطان ابن سعود کی تقریریں بے حد دلچسپ اور پر مغز ہیں۔ اسکے مخصوص طرزِ تکلم کا پتہ بھی چلتا ہے۔ اور اُسکی ذہنیت اور مطمعِ نظر بھی بخوبی ظاہر ہوتا ہے۔ مختلف مواقع پر اس نے متعدد معرکتہ الآرا تقریریں کی ہیں۔ ہر ایک کا نفسِ مضمون جُدا ہے لیکن سلطان کی عظیم شخصیت ہر جگہ نمایاں ہے۔ ان میں چند ایک کی تلخیص ذیل میں پیش کیجاتی ہے۔ تقریریں بہت طویل ہیں۔ خلاصہ کے بغیر چارہ نہیں عرصہ

ہُوا محمد شفیق مصری سیاح کے سامنے اکابرینِ دولت کی موجودگی میں سلطان نے حسب ذیل گفتگو کی :-

"الحمد للہ ہمارے ملک میں ایک ہی دین اور ایک ہی مذہب ہے۔ تمام نجدی ایک ہی امام کے پیچھے نماز پڑھتے ہیں۔ بلاشبہ فقہ اسلامی میں چار مذہب مشہور ہیں لیکن ہمارے خیال میں امام احمد بن حنبلؒ کا مذہب سنّتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ قریب ہے ہمارے عقیدے میں تمام مسلمان باہم بھائی بھائی ہیں۔ نجد میں ایک مسلمان سے "اسلام علیکم" کہہ دینے کے معنی یہ ہیں کہ دونوں خدا کے امان و سلام میں ہو گئے۔ تمام مسلمان کلمۂ توحید پر جمع ہیں۔ تمام حبل اللہ المتین کو مضبوطی سے پکڑے ہوئے ہیں اس بنیاد پر ہماری سلطنت قائم ہے ہم سلطنت کے بھوکے نہیں ہیں۔ اور نہ فخر و غرور اور تن پروری کیلئے حکومت کرتے ہیں۔ زمین اللہ کی ہے ہم سمجھتے ہیں کہ اللہ نے اپنی یہ امانت ہمارے سپرد کی ہے۔ لہٰذا ہم پوری کوشش کرتے ہیں۔ کہ زیادہ سے زیادہ ایمانداری کے ساتھ یہ امانت ادا کر دیں ہمیں شرک سے نفرت ہے۔ اگر ہمیں تمام مشرک ملکوں کی فرمانروائی بھی پیش کیجاوے۔ تو ہم اسے ہرگز منظور نہ کریں۔ ہم کسی سے بھی لڑائی پسند نہیں کرتے حتیٰ کہ کفار سے بھی نہیں۔ البتہ اُن کے لئے ہماری یہ دعا ضرور ہے۔ کہ خدا انہیں صراطِ مستقیم دکھلائے جب تک وہ ہم سے تعرض نہیں کرتے۔ ہم بھی انہیں نہیں چھیڑیں گے۔ ہم اُن سے دُور رہنا چاہتے ہیں۔ ہم اُن سے تشبہ بھی پیدا کرنا نہیں چاہتے حتیٰ کہ اُن کا لباس بھی پسند نہیں کرتے۔ حقیقی مسلم وہ ہے۔ جو اپنے دین کے اصول کی پیروی کرتا ہے جو کوئی کفار کی تقلید کرتا ہے وہ نہ اپنے دین میں کوئی بھلائی حاصل کر سکتا ہے نہ دنیا میں"

اسی محمد شفیق مصری کا مصرحہ ذیل بیان سلطان کے خیالات و آراء کے اظہار کیلئے بہت دلچسپ ہے۔ "ریاض سے روانگی سے پہلے میں نے چاہا کہ سلطان عبدالعزیز ابن سعود سے بعض اہم معاملات پر گفتگو کروں۔ سلطان نے انتہائی مہربانی سے میری درخواست منظور کر لی بے تکلف ہو بیٹھے اور حسب ذیل بیان دیا :-

"شاید صحرا کے باشندوں کی خشک طبیعت بدوی معیشت اور دینی تعصب سے آپکو کچھ تکلیف ہوئی ہو گی لیکن اُس میں اِن کا کوئی قصور نہیں ہے صحرا کی زندگی نے انہیں ایسا ہی بنا دیا ہے۔ وہ اپنی فطرت پر قائم ہیں۔ اور جان بوجھ کر کوئی شرارت نہیں کرتے۔ برخلاف انکے آپ نے مجھے اور میرے ارکان سلطنت کو بھی دیکھ لیا ہے۔ کہ ہم لوگ ہرگز متعصب نہیں ہیں۔ مسلمان تو ہمارے بھائی ہیں۔ ہم غیر مسلموں سے بھی رواداری کا سلوک کرتے ہیں حتیٰ کہ سفراء دول سے طویل سیاسی گفت و شنید کرتے ہیں۔ بسا اوقات اُنکی بعض باتیں ہمارے خلاف مزاج ہوتی ہیں۔ مگر ہم کبھی غصہ کا اظہار نہیں کرتے۔ بلکہ نہایت ملائمت اور معاملہ فہمی سے گفتگو جاری رکھتے ہیں"۔

"میں اللہ تعالےٰ کا ہزار ہزار شکر ادا کرتا ہُوں۔ کہ اُس ذاتِ برتر نے محض اپنے فضل و کرم سے ایک ایسی قوم کو جیسی یہ نجدی قوم ہے۔ اپنے بادشاہ کا حد سے زیادہ وفادار، جانثار اور مُحب بنا دیا ہے۔ یہ قوم مصیبت کے وقت اپنے بادشاہ کے گرد جمع ہو جاتی ہے خطرے میں اسکی حفاظت کرتی ہے۔ اس پر قربان ہوتی ہے۔ کم پر قناعت کر لیتی ہے۔ شریفوں سے جنگ کے دوران میں ہماری قوم نے اپنے بادشاہ کا جس ہمت و بسالت اور جانبازی سے بول بالا کیا؟ وُہ میرے قول کا بالکل تازہ ثبوت ہے۔

میں نے سوال کیا۔ کہ حجاز سے جنگ کا سبب کیا ہُوا۔

'ہاں'۔ سلطان نے فوراً جواب دیا "میں بقسم کہتا ہُوں۔ کہ میں حجاز سے ہرگز جنگ کرنے کا خواہشمند نہ تھا۔ لیکن خود شریف حُسین نے مجھے جنگ پر مجبُور کر دیا۔ اُس نے صرف یہی نہیں کیا۔ کہ نجدی حاجیوں کے لئے مصیبت پیدا کر دی۔ بلکہ دُنیائے اسلام کے تمام حاجیوں کی زندگی خطرہ میں ڈال دی تھی ہم مُدتوں یہ صُورتِ حال صبرِ جمیل کے ساتھ برداشت کرتے رہے۔ اور اپنا معاملہ خُدا کے سُپرد کر دیا۔ مگر شریفی جماعت کی سرکشی اور جرأت برابر بڑھتی ہی چلی گئی۔ ہم نے بارہا نتائج بد سے ڈرایا۔ مگر اُنہیں ذرا بھی نصیحت نہ ہوئی۔ بلکہ اُلٹا اُن کا جبر و تکبّر برابر زیادہ ہی ہوتا چلا گیا۔ نہایت ہی تحقیر اور بے رحمی سے ہمیں ستانا شرُوع کر دیا۔ آخر ہمارا بھی پیمانۂ صبر لبریز ہو گیا۔ اور ہم نے اپنی فوج حجاز کی طرف بڑھائی۔ آپ جب کبھی میری زبان سے لفظ فوج سُنیں تو اس سے یہی بہادر بدّو قوم سمجھئے جو آپ اپنے گرد یہاں دیکھ رہے ہیں۔

"ہم نے فوج کشی تو کر دی مگر ہمیں پُورا یقین تھا۔ کہ ہماری غرض صرف حجاز کی ظالموں سے تطہیر حجاج کے لئے قیامِ امن اور مسلمانوں کے جان و مال کی حمائت ہے ہمیں ہرگز یہ خیال نہ تھا۔ کہ ہم حجاز فتح کرنے اور اپنی سلطنت و قوت بڑھانے جا رہے ہیں۔

"ہم خوب جانتے تھے۔ کہ اہل حجاز کی روایات اور عقائد ہماری روایات اور عقائد سے مختلف ہیں اس ملک میں قتل و سلب و نہب کے ایسے قوی جتھے موجُود ہیں۔ کہ اُن کا قلع قمع بہت مشکل ہے۔ وہاں کے باشندوں میں ایسی تبدیلی جیسی ہم نے نجد میں کر دی ہے ناممکن سی نظر آتی تھی۔

"مزید براں ہم سمجھتے تھے۔ کہ حجاز کا قبضہ ہمارے لئے بیشمار مشکلات پیدا کر سکتا ہے۔ بعض یورپین سلطنتوں کو ہمارے معاملات میں مداخلت کا موقعہ مل سکتا ہے۔ لیکن ان تمام اندیشوں کے باوجود ہم نے حریف کی مبارزت طلبی کا جواب دیا۔ اور میدان میں کُود پڑے۔ چونکہ ہماری غرض اور نیت بالکل نیک تھی۔ اسلئے ہم نے کسی اندیشے

کی بھی پرواہ نہ کی۔ اور وہ کرنے پر آمادہ ہوگئے جس کو دیانتاً ہم اپنا فرض سمجھتے تھے۔
مجھے یقین ہے کہ اس نیک نیتی نے ہمیں کامیاب کیا۔ یہ جنگ کچھ زیادہ دیر پا نہیں ہوئی۔ ایک ہی ہلے میں دشمن کا خاتمہ ہوگیا۔ شریف کی حکومت اچھی نہ تھی۔ تمام حجاز اُس سے نالاں تھا یہی سبب ہے کہ باشندوں نے اسکی ذرا بھی مدد نہیں کی۔ اسی قدر نہیں بلکہ ہر جگہ ہمارا پرتپاک خیر مقدم کیا۔ اکثر جنگی نقطے ہمیں بغیر جنگ کے مل گئے۔

"ہم نے ابھی شریف اور شریفیوں کو بھگایا ہی تھا۔ اور باشندوں کو اپنے مقاصد سے آگاہ ہی کرنے پائے تھے کہ اُنکے اہل الحل والعقد نے جمع ہو کر ہم سے اُن کی بیعت قبول کرنے کا مطالبہ کیا۔ ہم نے بھی دیکھا۔ کہ حجاز اور حرم بیت اللہ کی مصلحت اسی میں ہے کہ ہم بیعت قبول کرلیں۔ اور حجاز پر دین الٰہی اور سنّت نبوی کی حکومت قائم کردیں۔ چنانچہ ہم نے پُورے غور و فکر کے بعد حجاز کی بادشاہت منظور کرلی۔
"حکومت حجاز کا بنیادی نظام علیٰ حالہ قائم ہے۔ ہم نے اس میں کوئی تبدیلی نہیں کی حتیٰ کہ ہم نے وہ سابق عہدے دار بھی باقی رکھے ہیں جن میں دیانت اور اخلاص کی صفات نظر آئیں۔ ہم نے جو کچھ تبدیلی کی ہے۔ وُہ صرف یہ ہے کہ شریف حسین کے من گھڑت قوانین اُٹھا دئیے ہیں۔ اور اُن کی جگہ احکام شریعت قائم کردئیے ہیں۔"
اکتوبر ۱۹۲۷ء میں سلطان نے اپنی حکومت کے تمام عہدہ داروں کو جمع کیا۔ اور ان کے سامنے ایک طویل تقریر کی۔ اس کا خلاصہ حسب ذیل ہے:۔
"آپ جانتے ہیں سب سے افضل عمل کلمہ حق کا اعلان ہے سب سے بدترین عمل حق کا اخفا ہے ہماری مجلسیں کلمہ حق کے اظہار اور حکام اور رعایا کی نصیحت و ہدائیت کیلئے ہونی چاہئیں۔
"ہم آگے بڑھنا چاہتے ہیں۔ ترقی کرنا چاہتے ہیں لیکن مضبوط قدموں سے۔ ترقی میں ہمارے خیالات ہمارے معتقدات ہماری آرزوئیں ہمیشہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور سلف صالح کی پیروی کے ساتھ ہونی چاہئیں دنیا کا جو کام ہمارے دین کے مطابق ہوگا اُسے کرینگے جو مخالف ہوگا۔ اُس سے باز رہیں گے۔
حکومت کے عہدہ داروں کا فرض ہے کہ یہ حقائق بیان کریں۔ لیکن صرف قول و بیان کافی نہیں ہے عمل بھی کریں۔ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے أَتَأْمُرُونَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ أَنْفُسَكُمْ عربی شاعر کہتا ہے

لا تنہ عن خلق وتأتی مثلہ ۔۔۔ عار علیک اذا فعلت عظیم

"حکومت کے عہدہ داروں کا سب سے پہلا فرض یہی ہے۔ کہ اللہ اور اُس کے رسُول صلّی اللہ علیہ وسلم کے احکام پر عمل کریں۔ حق کے معاملے میں کسی کی بھی ملامت کی پرواہ نہ کریں۔ کسی کے بھی شُبہ سے نہ ڈریں کیونکہ ملامت اور شُبہ۔ دُنیا کے حالات میں سے ہے۔ دین میں سے نہیں ہے۔ منکروں نے محمد صلّی اللہ علیہ وسلم کے حق میں شُبہ کیا تھا۔ مگر اللہ تعالےٰ نے اُن کے شکوک باطل کر دئیے۔ اپنا دین غالب کر دیا۔ منکروں کو خسران کے سوا کچھ حاصل نہ ہُوا۔ یہ دارین کی سعادت کا ایک ذریعہ ہے۔ کہ اشرار ہمیشہ اخیار کے دشمن ہوتے ہیں۔"

"ہم کہتے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں ہمارا رب اللہ ہے۔ ہمارا دین اسلام ہے۔ ہماری کتاب قرآن ہے ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ لیکن محض زبان کے دعویٰ سے کچھ نہیں ہوتا۔ خدا عمل چاہتا ہے قل اعملوا فسیری اللہ عملکم و رسولہ۔ بُت پرست بھی خُدا پرستی کے مدّعی تھے۔ مگر خُدا نے انہیں قبول نہ کیا۔ منافق بھی ہم مسلمانوں ہی کے سے دعویٰ کرتے تھے۔ مگر خُدا نے فرمایا۔ "ان المنافقین فی الدرک الاسفل من النار۔"

"یہاں شرعی عدالتیں موجود ہیں۔ امر بالمعروف کی مجلسیں قائم کر دی گئی ہیں یہ سب کیوں؟ صرف اظہارِ حق کیلئے۔ تمہارے عہدہ داران حکومت! اس دین کے امین ہو۔ اس بلد امین کے امین ہو۔ تم اُس کی ذمّہ دار ہو۔ تم اس کے خادم ہو۔ پس جو احکام شہر کیلئے جاری کئے جاتے ہیں۔ اُن کے سب سے پہلے مخاطب تم ہو۔ وُہ تم پر سب سے پہلے نافذ ہونگے۔ یہ کسی طرح بھی جائز نہیں ہو سکتا۔ کہ کچھ لوگوں پر احکام جاری ہوں اور کچھ لوگ مستثنےٰ رہیں۔ اگرچہ مستثنےٰ رہنے والا خود ابن سعود۔ اور اُس کا بیٹا فیصل ہی کیوں نہ ہو!

"ہم اخیار سے محبت رکھتے ہیں۔ اشرار سے نفرت کرتے ہیں۔ الحمد اللہ کہ دین و وطن کی برکت سے ہمیں بعض اعمال نافعہ کی توفیق حاصل ہوئی ہے۔ ہم نے جماعت امر بالمعروف و نہی عن المنکر قائم کر دی ہے۔ اُس کے احکام سب کے لئے یکساں طور پر واجب العمل ہیں۔ تم اے عہدہ دارو! سب سے زیادہ اُن احکام کے مخاطب ہو۔ کیونکہ تم ہی انہیں نافذ کرنے والے ہو۔ اگر تم خود اُن پر عامل نہ ہو گے۔ تو دوسرے بھی اُن پر عمل نہ کرینگے۔

"ہم تم سے تین باتیں چاہتے ہیں:-

۱۔ اپنے اوقات میں نماز۔ ہرگز نمازِ جماعت سے تخلف جائز نہیں الّا یہ کہ عذر شرعی ہو۔

۲۔ جملہ محرّمات شرعیہ سے اجتناب۔ اشرار کی صحبت سے پرہیز۔

۳۔ شرعی آداب کے مخالف امور میں غیر مسلموں کی تقلید سے احتراز۔

"مختصر یہ کہ تم پر حکومت کے احکام کی اطاعت اور پیروی لازم ہے۔ بشرطیکہ وہ احکام خلاف شرع نہ ہوں۔ جہاں تک ہمیں معلوم ہے۔ تمہاری حکومت کوئی خلاف شرع حکم صادر نہیں کرتی۔

"یقین کرو۔ میں خود سب کی تفتیش کروں گا میں قسم کھا کر کہتا ہوں۔ اچانک تم پر ٹوٹ پڑوں گا جس کسی کو صراطِ مستقیم سے ہٹا ہوا دیکھونگا اور اسکی غلطی ثابت ہوجائیگی پہلے اسکے افسر کو قانون کے مطابق سزا دوں گا۔ پھر اُس شخص سے باز پرس کروں گا۔ یقین کرو سزا ہمیشہ سخت سے سخت اور بے رورعایت ہوگی۔

پس ہوشیار ہوجاؤ۔ میری سنو۔ کیونکہ میں تمہیں خوفِ الٰہی کی وصیت کرتا ہوں!

"تمام عہدہ داروں پر فرض ہے۔ کہ احکامِ حکومت پر عمل کریں۔ حکومت ہمیشہ امر الٰہی کا حکم دیتی ہے۔ اور نہی سے منع کرتی ہے۔ اگر ہم اللہ اور اسکے رسول کے حکموں پر عامل ہوں تو ہماری سنو۔ اور اطاعت کرو۔ اگر خدانخواستہ ایسے نہ ہوں۔ تو نہ ہماری سنو۔ نہ اطاعت کرو!"

مجلس شوریٰ کے انعقاد کی تقریب پر جیاد میں ایک عظیم الشان جلسہ ہوا تھا۔ سلطان نے عام حاضرین جلسہ کو مخاطب کرکے ایک طویل تقریر کی تھی۔ اس کا ملخص ذیل میں درج ہے:۔

"میں مکہ کے باشندوں کو اس اجتماع کا مقصد بتانا چاہتا ہوں۔ ہماری دلی خواہش ہے کہ یہاں کے باشندے اہل نجد سے زیادہ سے زیادہ اختلاط رکھیں۔ اور زیادہ سے زیادہ میل جول بڑھائیں۔ اس اختلاط کے فوائد بیشمار ہیں یہی فائدہ کیا کم ہے۔ کہ ہم میں باہم محبت و اخوت مستحکم ہوگی۔ اور ان سازشیوں کی تمام کوششیں رائیگاں جائینگی جو ہمارے تعلقات خراب کرنے کیلئے ہر وقت مستعد رہتے ہیں۔

"راعی اور رعیت کی دوری اور بے تعلقی خود غرضوں کیلئے میدان کشادہ کردیتی ہے۔ وہ بڑی آسانی سے حق کو باطل اور باطل کو حق کی صورت میں پیش کرنے کا موقعہ پا جاتے ہیں۔ اگر راعی اور رعیت میں نزدیکی نہیں ہے۔ تو ظاہر ہے۔ ہر خود غرض جب چاہے حکام کو گمراہ کردے سکتا ہے۔ حاکم ہرگز حقیقت حال سے واقف نہیں ہوسکتا۔ اور بلا قصد رعایا کیلئے مصیبت پیدا کردے سکتا ہے۔ لیکن اگر حاکم و محکوم میں تعارف و تقارب کے رشتے موجود ہوں۔ تو خود غرض لوگ حکام کو دھوکہ دینے سے ڈریں گے۔ مبادا انکی بدنیتی اور دروغگوئی طشت از بام ہوجائے۔

آج کے اجتماع سے یہی غرض ہے۔ کہ ہمارے اور باشندوں کے درمیان زیادہ سے زیادہ قربت و

اختلاط قائم ہو جائے۔ ہم اعلان کرتے ہیں۔ کہ ہمارے اور عام مخلوق کے درمیان ہرگز کوئی پردہ نہیں۔ ہمارے محل کا دروازہ ہمیشہ ہر شخص کیلئے کھلا ہوا ہے۔ نیز ہم بحمداللہ تعالیٰ ہمیشہ اپنے تمام عہدہ داروں کو رعایا سے حُسنِ سلوک کی وصیت کرتے ہیں۔

بلاشبہ عام مخلوق سے دوری نفس و جسم کیلئے آرام و راحت کا موجب ہے لیکن دین اور شرافت کا تقاضا اُس سے منع کرتا ہے۔ دین مخلوق سے دوری کی اجازت نہیں دیتا شرافت مخلوق سے بے پرواہی روا نہیں رکھتی۔ کیونکہ اختلاط اور تعارف میں ہزاروں مصلحتیں اور نیکیاں ہیں۔ یقین کرو ہم اپنی پوری قوت سے اصلاحِ حال کی کوشش کر رہے ہیں۔ سالِ رواں میں انشاء اللہ تعالیٰ ہم بہت سی نئی اصلاحات بھی جاری کرینگے۔ ہماری نظر کے سامنے ہر لحظہ یہ فرمانِ ربانی موجود ہے۔ قل اعملوا فسیری اللہ عملکم (عمل کرو خدا تمہارا عمل دیکھیگا) ابن آدم اگر نیکی کرتا ہے۔ تو اپنے فرض سے سبکدوش ہو جاتا ہے۔ نتائج و ثمرات کی بخشش صرف اللہ ہی کے ہاتھ ہے

"یہ بالکل یقینی ہے۔ کہ حکام کی درستگی رعایا کی درستگی ہے۔ بنابریں ہمارا فرض ہمیں مجبور کرتا ہے۔ کہ ہمیشہ اُس خیر و صلاح کی جستجو میں لگے رہیں جس سے ایک طرف مسلمانوں کی درستگی ہو۔ دوسری طرف ہمیں خدا کی خوشنودی حاصل ہو" ہمنے بعض عہدہ دار معزول کر دئیے ہیں یہ اسلئے نہیں کہ انہوں نے کوئی خطا کی تھی۔ بلکہ اسلئے کہ ان سے بہتر آدمی مل گئے تھے۔ میں معزول عہدہ داروں کا شکر گزار ہوں کہ اُنہوں نے اپنے فرائض ایمانداری سے انجام دئیے تھے۔

"ہم نے آپ ہی کے آدمیوں کی ایک مجلس بنا دی ہے۔ کہ حکومت کے مختلف انتظامی محکموں کی دیکھ بھال کریں۔ اُن کے نظام پر نظر ڈالیں۔ ہم نے تمام تر ذمہ داری اس مجلس کے کاندھوں پر ڈال دی ہے کیونکہ اہل مکہ اپنے مصالح ہم سے زیادہ سمجھتے ہیں ہمیں اُمید ہے۔ کہ یہ مجلس اپنے فرائض بحسن و خوبی انجام دیگی۔

"ہم نے مجلسِ شوریٰ کے معاملہ پر خوب غور کیا چونکہ یہ مجلس از حد اہم اور باشندوں کیلئے غایت درجہ ضروری و مفید ہے۔ اسلئے ہم نے یہی مناسب سمجھا کہ اُس کے ارکان کا انتخاب تمام باشندوں کی طرف سے ہو لیکن وقت کی تنگی اور باشندوں کے اشغال کی کثرت مانع آئی۔ مجبوراً ہم نے یہ کیا۔ کہ ہر محلے سے معزز آدمیوں کی ایک ایک جماعت طلب کی ہیں یہ نہیں کہتا کہ صرف یہی لوگ معزز اور نیک ہیں کیونکہ تمام مسلمان جسمِ واحد کی مانند ہیں۔ ہم نے تمہیں اس غرض سے طلب کیا ہے۔ کہ جدید مجلسِ شوریٰ کیلئے ارکان کا انتخاب کرو انسان پر فرض ہے۔ کہ ایسے معاملات میں اپنے قلب کا فرمانبردار نہ بنے۔ کیونکہ قلب

ہمیشہ ہُوا و ہوس کی طرف مائل ہوجاتا ہے۔ تمہیں عقل و تدبر سے کام لینا چاہیئے۔ اور تجربہ کار اور قابل لوگوں کو منتخب کرنا چاہیئے۔ کیونکہ اگر یہ مجلس صحیح بنیادوں پر قائم ہو جائیگی۔ تو ملک اُس سے بڑے بڑے فوائد حاصل کر سکیگا۔ تم وہی لوگ منتخب کرو جنہیں مخلص اور باشندوں کے حقوق کی حفاظت کرنیوالا یقین کرتے ہو۔ یہ اسلیئے کہ حکومت تو کسی نہ کسی طریق سے اپنے حقوق حاصل کر ہی لیتی ہے۔ لیکن باشندے کے حقوق تلف ہو سکتے ہیں۔ لہٰذا ایسے لوگوں کا انتخاب ہونا چاہیئے۔ جو تمہارے حقوق کے تحفظ کی قابلیت و جرأت رکھتے ہوں۔ یہ لوگ تمہارے وکیل اور تمہارے نمائندے ہونگے۔ والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ "

سلطان ابن سعود کی دوسری تقریر کا خلاصہ جو مجلس شوریٰ کے ارکان کے سامنے ہوئی حسب ذیل ہے

" حضرات ارکان مجلس! میں آپ کو سلام کرتا اور اِس اعتماد پر آپ کو مبارکباد دیتا ہوں جس کا آپ کے ابنائے ملک نے آپ کو اہل سمجھا اور آپ کو اس مجلس کیلئے منتخب کیا۔ مجلس شوریٰ درحقیقت اُن بنیادوں میں سے ایک بنیاد ہے جن پر قانونی حکومتیں قائم ہُوا کرتی ہیں۔ یہی وہ شوریٰ ہے۔ جو اللہ تعالیٰ کے اس قول میں وارد ہے۔ " وامرہم شوریٰ بینہم " میں یہ دیکھ کر نہایت مسرور ہوں۔ کہ آپ اس مجلس میں شریک ہو کر ملک کی خدمت اور حدودِ شرعیہ کے قیام و حفاظت کی کوششوں میں حکومت کا ہاتھ بٹانے آئے ہیں۔ اللہ تعالےٰ نے ہماری گردن پر ایک بڑی امانت رکھ دی ہے۔ ہم اس بوجھ کے اُٹھانے میں اپنے تئیں اہل فضل و حمیت کی امداد و اعانت کا محتاج پاتے ہیں یہی سبب ہے۔ کہ ہم نے شہر کے رؤسا و اکابر کو اس مجلس کیلئے دعوت دی۔ اور انہوں نے آپ کو اپنے اعتماد کا اہل سمجھکر منتخب کرلیا۔ اب ہم نے اپنی ذمہ واری اُٹھا کر آپ کے کاندھوں پر رکھدی ہے میں بصد عجز و زاری اللہ بزرگ و برتر سے دُعا کرتا ہُوں۔ کہ وُہ آپ کو ملک اور اہل مُلک کی خدمت کی توفیق عطا فرمائے۔ آپ اپنے فرائض کی انجام دہی کے اثنا میں دیکھ لینگے۔ کہ حکومت اصلاحات کے جاری کرنے میں پُوری طرح سنجیدہ اور مستعد ہے یقیناً آپ نے اس کا آغاز اپنی آنکھوں سے دیکھ بھی لیا ہوگا ہم نے تفتیش و اصلاح کی ایک علیحدہ مجلس بنادی ہے جس کا کام یہ ہے۔ کہ حکومت کے تمام محکموں کی جانچ کرے۔ اور اُن صُورتوں پر غور کرے جن سے اُنکی اصلاح و درستگی ہو سکتی ہے۔ یہ کمیٹی اپنے عمل کا ایک مرحلہ طے کر چکی ہے لیکن ابھی اُسے بہت کچھ کرنا باقی ہے۔

" عنقریب آپ کی مجلس میں بڑی بڑی تجویزیں پیش ہونگی۔ حکومت کے محکموں کے میزانیے بھی پیش ہونگے آپ اُن پر غور کرینگے۔ اور اپنے فیصلے صادر کرینگے۔ ملک کو سب سے زیادہ ضرورت پانی کی ہے۔ آپکے سامنے

جدید قسم کے کوئیں کھودنے کی تجویز آئیگی اسی طرح اور بہت سے مفید کام آپ کو کرنے ہونگے۔ مثلاً جدہ اور مکہ کے مابین عمدہ سڑکوں کا اجرا مکہ کی بعض سڑکوں کی توسیع ڈاک اور تار کے صیغہ کی اصلاح اس محکمے نے وہ تمام تیاریاں مکمل کر لی ہیں۔ جو بین الاقوامی ڈاک خانوں کے ضمن میں شامل ہونے کے بعد اب اسے عمل میں لانی ہیں۔

"نیز تعلیم کی اشاعت کا مسئلہ بھی بہت اہم ہے۔ آپ کو اس پر غور کرنا اور تمام ملک کیلئے ایک ہی تعلیمی لائحہ (پروگرام) بنانا ہے۔ حکومت چاہتی ہے۔ تعلیم تمام ملک میں عام ہو جائے۔ کوئی قریہ بلکہ کوئی قبیلہ بھی اس سے محروم نہ رہنے پائے۔ نیز حفظان صحت حجاج کے آرام و راحت مطوفون کی تنظیم اور اسی طرح کے تمام اہم کام آپ کے سامنے ہیں۔ اور آپ کی توجہ کے منتظر ہیں۔ آخر میں اس مجلس کے افتتاح کا اعلان کرتا ہوں۔ اور اللہ تعالےٰ سے التجا کرتا ہوں۔ کہ ہمارے تمام کاموں کو کامیاب کرے۔ والسلام علیکم"

**نوٹ:**۔ واضح رہے کہ مندرجہ بالا خلاصے کلکتہ کے موقر جریدہ الہلال کی مختلف اشاعتوں سے اخذ کئے گئے ہیں۔ اصل تقریریں اس کتاب کے مؤلف کے پاس بھی موجود ہیں۔ لیکن الہلال کے لائق ادارہ سے بہتر ترجمہ و اختصار ممکن نہ تھا۔ اسلئے انہیں بہتر اور نہائیت موزوں سمجھ کر درج کر دیا گیا۔

# باب سی و نہم

## سلطان کی سیرت

سلطان ابن سعود نہائیت طویل القامت اور قوی الجثہ ہے۔ قد ٹھیک چھ فٹ چار انچ ہے ہزاروں آدمیوں کے مجمع میں قد و قامت کی وجہ سے نمایاں نظر آتا ہے جسم سڈول اور بھرا ہوا ہے۔ بازو لمبے اور ہاتھ بڑے بڑے ہیں۔ رنگ گندمی ہے۔ ناک لمبا اور بڑا سا ہے پیشانی کشادہ اور باہر کو ابھری ہوئی۔ رخسار بھرے ہوئے ہیں ہیئت مجموعی نقش و نگار بہت نمایاں ہیں۔ ایک آنکھ میں موتیابند کی شکائیت ہو گئی تھی اسلئے اکثر اوقات عینک استعمال کرتا ہے۔ آنکھیں چمکیلی ہیں دانت پورے اور مضبوط ہیں۔ ٹھوڑی بڑی بھری

ہوئی اور استقلالِ طبیعت اور استحکامِ ارادہ کا ثبوت دیتی ہے۔

اعضاء طاقتور اور جسم بے حد کسرتی ہے۔ سلطان بیحد محنت و مشقت کا عادی ہے اور ضرورت کے وقت آرام کا نام تک نہیں لیتا کیونکہ ابتدائی زندگی جدوجہد اور کشمکش میں گذری ہے۔ اسلئے اُسے تعیش اور تنعم کا کبھی خیال بھی نہیں گذرا۔ کئی کئی دن متواتر اونٹ اور گھوڑے کی سواری کرلیتا ہے۔ بسا اوقات ہفتہ بھر کیلئے سونے کا وقت نہیں ملا۔ اونٹ کی پیٹھ پر ہی اونگھ سی آگئی ہے۔ کمخوابی اور بے آرامی سے اسکے قوائے ذہنی اور عقلی پر اثر نہیں پڑتا۔ سواری میں اس قدر سرعت اور تیزی سے کام لیتا ہے کہ مختلف مہموں میں بہت کم لوگ اس کا پورا ساتھ دے سکے ہیں۔

سلطان کی شکل و شباہت کو دیکھکر خیال پیدا ہوتا ہے۔ کہ یہ شخص اپنے اندر بے پناہ قویٰ رکھتا ہے۔ طاقت و سطوت اسکے چہرے سے صاف نمایاں ہوتی ہے۔ غیر معمولی ذہانت۔ قوتِ ارادی عزم و حزم خوش مزاجی تدبّر یہ وہ اوصاف ہیں۔ جو سلطان کی صورت دیکھتے ہی آدمی محسوس کرلیتا ہے۔ اسکے انداز میں شاہانہ وقار اور تمکنت پائی جاتی ہے۔ معلوم ہوتا ہے۔ کہ فیاضِ مطلق نے اسے حکومت کیلئے ہی پیدا کیا ہے۔ طبیعت میں بیحد استقلال اور فلسفیانہ اضطراب رکھتا ہے۔ نچلا بیٹھ نہیں سکتا۔ کچھ نہ کچھ کام ضرور ہونا چاہئیے۔

سلطان وہی لباس پہنتا ہے۔ جسے نجد کے عام شرفا استعمال کرتے ہیں۔ قصابہ جس پر بالعموم گھوڑے کے بال اور گاہے ماہے زری کی تاریں ہوتی ہیں۔ زیب سر کرتا ہے۔ عربی عبا اور جُبّہ عام لباس ہے۔ بعض اوقات بڑھیا قیمت کی عبا بھی زیب تن کرتا ہے۔ سادہ وضع کی چھڑی بالعموم ہاتھ میں رہتی ہے۔ اسلحہ میں سے شمشیر اور پستول رکھنے کا خاص شوق ہے۔

سلطان سکون اور وقار کے ساتھ ٹھہر ٹھہر کر گفتگو کرتا ہے۔ گفتگو کی سطح عام نجدیوں سے بلند تر ہوتی ہے۔ زبان نہائیت شستہ اور فقرے چپے تلے ہوتے ہیں۔ کوئی لفظ بغیر سوچے سمجھے زبان سے نہیں نکلتا۔ وہ اپنے دلائل و براہین کو واضح اور اطمینان بخش طریقہ میں بیان کرتا ہے۔ دورانِ گفتگو میں عرب کی عام عادت کے برخلاف وہ تقسیم امور یعنی اوّل دوئم سوئم کے لحاظ سے نمبر شماری کرنے کا عادی ہے سلطان کا آواز بلند اور پُرشکوہ ہے۔ دوران گفتگو میں جب جوش میں آجائے۔ تو بہت تیز گفتگو کرنے لگتا ہے اس حالت میں اکثر بدویانہ اور نجد کے مقامی محاورات استعمال کرجاتا ہے۔ اسکے لب ولہجہ اور حرکات و سکنات سے حکومت کا اظہار ہوتا ہے۔ یاوہ گوئی اور بیہودہ سرائی سے ہمیشہ اجتناب کرتا ہے۔ نہ خود کسی کی چاپلوسی

کرتا ہے۔ نہ خوشامدانہ گفتگو سُن سکتا ہے۔ لاف زنی سے سخت اجتناب ہے۔ اگر کبھی اپنے معرکوں کا ذکر کیا بھی ہے تو محض اظہارِ شکرانِ نعمت کے طور پر کیا ہے۔ گفتگو کے دوران میں انگلی سے یا عرب کی عام عادت کے مطابق چھڑی سے اشارہ کرنے کی بہت عادت ہے۔ اس انداز سے گفتگو زیادہ مؤثر اور یقینی ہو جاتی ہے۔

اور ممالک کی طرح عرب میں تاج و تخت کا دستور نہیں، چنانچہ ابن سعود نے نہ کبھی تاج پہنا ہے نہ ہی تخت تیار کروایا ہے۔ اسکی معاشرت پادشاہت کے باوجود نہایت سادہ اور خالص عربی وضع کی ہے۔ خورد و نوش اور تمدن و معاشرت میں عام نجدی شرفاء سے سرِ مو فرق نہیں۔ یہانتک کہ ریاض کے شاہی محلات بھی قدیم عربی قصر کے نمونے کے ہیں۔ چند ضرورت کی چیزیں جدید وضع کی خرید لی گئی ہیں۔ لیکن اصولِ معاشرت میں ابھی تک کوئی فرق نہیں آیا۔ نشست و برخاست میں بھی عرب کی سادگی اور اسلام کی مساوات کو ملحوظِ خاطر رکھا جاتا ہے۔ سلطان ابن سعود کی نشست کسی طمطراق سے نہیں ہوتی۔ اور نہ ہی کسی خصوصیت کا لحاظ رکھا جاتا ہے۔ بسا اوقات سلطان بلا تکلف فرشِ زمین پر بیٹھ جاتا ہے۔ حکومت سعودیہ میں آداب اور کورنش کے عجمی مراسم موجود نہیں۔ اسلامی اصول کے مطابق ہر شخص سلطان کو السلام علیکم کہتا ہے۔ اور سلطان لازمی طور پر وعلیکم السلام کا جواب دیتا ہے۔ ارکین سلطنت اور عوام ابن سعود کو یا عبدالعزیز کے سادہ نام سے مخاطب کرتے ہیں۔ شفیق مصری اور دیگر سیاحین کا بیان ہے۔ کہ خطاب کا یہ طریق خود سلطان کا انتخاب ہے۔ وہ اس کے سوا اور کوئی طریقہ پسند نہیں کرتا۔ ظاہر ہے کہ کوئی با اختیار فرمانروا نہیں چاہتا۔ کہ اس قدر بے تکلفی سے مخاطب کیا جائے۔ لیکن حکومتِ سعودیہ میں آزادئ تکلم اور سادہ روی و صاف گوئی کی یہ تعلیم ہے۔ کہ سلطان خود اس کا بہترین نمونہ پیش کرتا ہے۔ جو سادگی سلطان ابن سعود کے لباس اور معاشرت کے بارے میں ہے۔ وہ دیگر عادات و اطوار میں بھی قائم ہے۔

ابن سعود میں ایک خصوصیت یہ بھی ہے۔ کہ بعض اوقات اسے بیحد غصہ آتا ہے اور غیظ و غضب میں بالکل مغلوب ہو جاتا ہے۔ لیکن خوبی یہ ہے کہ جس قدر جلد غصہ بڑھتا ہے اتنا ہی جلد اتر جاتا ہے اور طبیعت ویسی ہی صاف اور کشادہ ہو جاتی ہے۔ خشمناک حالت میں بعض اوقات سخت احکام جاری ہو جاتے ہیں وہ فوراً واپس لے لئے جاتے ہیں۔ ابن سعود کو اپنے اعزہ و اقارب سے بیحد محبت ہے۔ اپنے متوفی عزیزوں کی قبروں پر ہر ہفتہ جمعہ کے دن حاضر ہوتا ہے۔ اپنے والد ماجد کا اس قدر احترام ملحوظِ خاطر تھا۔ کہ کوئی اہم اور غور طلب مسئلہ اُن سے استصواب رائے کئے بغیر فیصل نہیں ہوتا تھا۔ طویل عرصہ ہو چکا ہے۔ کہ امام عبدالرحمن اپنے ہونہار بیٹے کے

حق میں تخت وتاج کے حقوق سے دست بردار ہو گئے تھے عملًا اور قانونًا ابن سعود نجد کا خود مختار امیر ہے۔ اور ریاض کی پہلی فتح سے لیکر جملہ فتوحات اُسی کے ہاتھ پر ہوئی ہیں لیکن ہمیشہ ریاض کے محل شاہی میں ایسا معلوم ہوتا تھا کہ عبدالرحمٰن امیر ہیں اور ابن سعود اُن کا معمولی تابعِ فرمان جب وُہ ریاض میں موجود ہوتا۔ تو اپنے والد ماجد کی زیارت کیلئے ہر روز باقاعدہ حاضر ہوتا تھا۔

ابن سعود کی والدہ عرصہ ہُوا فوت ہو چکی ہیں متعدد مغربی سیاحوں نے اس امر کی تصدیق کی ہے۔ کہ جب بھی وُہ وہاں موجود ہو ہر جمعرات کے روز اپنی والدہ کی قبر پر حاضر ہوتا ہے۔ اور دُعائے مغفرت کرتا ہے۔ جہانتک ممکن ہے۔ اس مداومت میں کبھی ناغہ نہیں ہُوا۔

شہزادی نورہ ابن سعود کی حقیقی ہمشیرہ ہے۔ اور بڑی لائق اور بیدار مغز شہزادی ہے۔ امورِ مملکت میں بہت صائب رائے رکھتی ہے۔ اپنے بھائی کو مفید اور کار آمد مشوروں سے مستفید کرتی رہتی ہے۔ ابن سعود کو اس سے بیحد محبت ہے جملہ اعیانِ دولت اور ارکانِ سلطنت اس کا بہت احترام کرتے ہیں یہ امر واقعہ ہے کہ ابن سعود نے متعدد معرکوں میں اس شہزادی کے نامِ نامی کو نعرہ جنگ کے طور پر استعمال کیا ہے۔

سلطان کو اپنے بیٹوں سے بھی بیحد محبت ہے وُہ اُنکی لیاقت اور کامیابی سے بہت خوش ہوتا ہے لیکن مناسب موقعوں پر سرزنش اور تنبیہ سے بھی کبھی نہیں چوکتا جب ولیعہدِ سلطنت شہزادہ سعود عسیر کے بعض علاقوں کو فتح کرنیکے بعد دارالسلطنت کو واپس آیا۔ تو ابن سعود نے شہر کے باہر اس کا استقبال کیا۔ اور اس کمسن فاتح کو بغلگیر ہو کر ملا وُہ اُس کی شادمانی اور کامرانی سے بہت محفوظ ہُوا تھا لیکن بیٹوں کی محبت نے کبھی اُسے نرمی اور چشم پوشی پر آمادہ نہیں کیا۔ وُہ اپنے بیٹوں کو مشکل اور کٹھن کام دیتا ہے۔ مشقت اور صعوبت کی زندگی کا عادی بناتا ہے آرام کوشی اور تن آسانی سے دُور رکھتا ہے سادہ اور خالی از تکلف زندگی کی رغبت دلاتا ہے کبھی ایسا نہیں ہُوا۔ کہ کوئی غلطی سرزد ہوئی ہو۔ اور اُس نے تنبیہ نہ کی ہو۔

سلطان کی عادت ہے کہ میدانِ جنگ میں پوری شدت اور تردد سے جنگ کرتا ہے لیکن مفتوحین کے ساتھ بہت آشتی اور نرمی کا سلوک کرتا ہے۔ اور جبتک وُہ خود سرکشی یا بغاوت نہ کریں۔ رحمدلانہ سلوک سے متمتع ہوتے رہتے ہیں چنانچہ مثال کے طور پر یہ واقعہ ہے کہ حائل کے فرمانروا خاندان آل رشید کے بقیہ افراد ریاض کے محل شاہی میں بہت عزت کیساتھ فروکش ہیں۔ اور خورد و نوش۔ لباس۔ سواری ضروریات۔ اخراجات ملازمین اور سکونت کے لحاظ سے بالکل اہلخانہ سا سلوک پاتے ہیں۔ اس طرح پر متعدد عرب اُمرا ہیں۔ کہ وقتاً فوقتاً ابن سعود سے شکست کھا کر اس وقت

